قرآن شریف کے اوپر بیٹھ کر غسل کیا، جب وہ آدمی غسل کر کے باہر آیا، تو میں نے اس سے پوچھا کہ کہاں سے آرہا ہے، تو اس آدمی نے جواب دیا کہ غسل کرنے کے لیے گیا تھا، پھر میں نے اس سے پوچھا کے تیرے ہاتھ میں کیا ہے؟ تو اس نے جواب دیا کہ آپ لوگوں کا قرآن شریف ہے، اور اس کے اوپر بیٹھ کر میں نے غسل کیا ہے، یہ سن کر میں نے فوراً اس کے ہاتھ سے قرآن مجید لے لیا، قرآن میں سے کچھ آواز آئی، تو میں نے اس سے کہا کہ میرا دین سچا ہے، اس کے بعد میرے آنکھ کھل گئی۔

**الجواب حامداً ومصلیاً:**

کافر اور غیر مسلموں کا کام دین کی بے حرمتی کرنا ہے؛ اس لیے آپ نے قرآن مجید پر بیٹھ کر غسل کرتے ہوئے دیکھا، اللہ تعالیٰ نے آپ کو سچ بات کہنے کی توفیق دی، امید ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ سے دین کی خدمت لیں گے (ان شاء اللہ) اللہ آپ کو مبارک کرے۔ فقط، واللہ اعلم بالصواب۔

## [۱۵] کیا والدین کا انتقال کے بعد خواب میں آنا کسی شرعی سبب سے ہے؟

**۴۳۶-سوال:** والدین انتقال کے بعد خواب میں آتے ہیں، تو کیا وہ خواب دن کے وقت ہمارے دماغ میں گذرنے والے خیالات وافکار کی وجہ سے آتے ہیں، یا ان کا کوئی شرعی سبب ہوتا ہے؟

**الجواب حامداً ومصلیاً:**

والدین انتقال کے بعد خواب میں آتے ہیں؛ کیوں کہ ہر ایک کو اپنے ماں باپ کے ساتھ دلی اور قلبی محبت ہوتی ہے، اس کے لیے کوئی اور وجہ تلاش کرنا اپنا وقت برباد کرنے کے مرادف ہے۔ فقط، واللہ اعلم بالصواب۔